۷۸۶
۹۲

وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ کا ہے سایہ تجھ پر
بول بالا ہے ترا ذکر ہے اُونچا تیرا

الحمد للہ کہ کتاب لاجواب نافع شیخ وشاب مفید عاقل موقظ غافل

مسمّٰی بہ

# جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ

المعروف

# فیصلہ مسائل

(جلد اوّل)

اضافات جدیدہ و ضمیمہ عجیبہ کے ساتھ

جس میں موجودہ زمانہ کے عام مختلف فیہ مسائل کا نہایت محققانہ مدلّل فیصلہ کر دیا گیا ہے

مصنّفہ

حضرت حکیم الامت مولٰنا المفتی الحاج احمد یار خاں صاحب اوجھانوی بدایونی مدظلہ
سرپرست مدرسہ غوثیہ گجرات پاکستان

باہتمام
محمد اقتدار خاں عرف مصطفٰے میاں

ناشر:۔ مفتی اقتدار احمد خان مالک نعیمی کتب خانہ گجرات

(بیضاوی میں یہ ہی آیت) اَیْ مِمَّا یَخْتَصُّ بِنَا وَلَا یَعْلَمُ اِلَّا بِتَوْفِیْقِنَا وَھُوَ عِلْمُ الْغَیْبِ ۔

حضرت خضر کو وہ علم سکھائے جو ہمارے ساتھ خاص ہیں بغیر ہمارے بتائے کوئی نہیں جانتا اور وہ علم غیب ہے

تفسیر ابن جریر میں سیدنا عبداللہ ابن عباس سے روایت ہے۔

قَالَ اِنَّکَ لَنْ تَسْتَطِیْعَ مَعِیَ صَبْرًا کَانَ رَجُلًا یَعْلَمُ عِلْمَ الْغَیْبِ قَدْ عَلِمَ ذٰلِکَ

حضرت خضر نے فرمایا تھا حضرت موسیٰؑ سے کہ تم میرے ساتھ صبر نہ کرسکو گے وہ خضر علم غیب جانتے تھے کہ انہوں نے جان لیا

(روح البیان یہ ہی آیت) ھُوَ عِلْمُ الْغُیُوْبِ وَالْاِخْبَارُ عَنْھَا بِاِذْنِہٖ تَعَالٰی کَمَا ذَھَبَ اِلَیْہِ ابْنُ عَبَّاسٍ ۔

حضرت خضر کو جو لدنی علم سکھایا گیا وہ علم غیب ہے اور اس غیب کے متعلق خبر دینا ہے خدا کے حکم سے جیسا کہ اس طرف ابن عباسؓ گئے ہیں۔

(تفسیر مدارک یہ ہی آیت) یَعْنِی الْاِخْبَارَ بِالْغُیُوْبِ وَقِیْلَ الْعِلْمُ اللَّدُنِّیُّ مَا حَصَلَ لِلْعَبْدِ بِطَرِیْقِ الْاِلْھَامِ ۔

یعنی حضرت خضر کو غیب کی خبریں دیں اور کہا گیا ہے کہ علم لدنی وہ ہوتا ہے جو بندے کو الہام کے طریقہ پر حاصل ہو۔

(تفسیر خازن یہ ہی آیت) اَیْ عِلْمَ الْبَاطِنِ اِلْھَامًا ۔

یعنی حضرت خضر کو علم باطن الہام کے طریقہ پر عطا فرمایا

اس آیت و تفسیری عبارتوں سے معلوم ہوا کہ رب تعالیٰ نے حضرت خضر کو بھی علم غیب عطا فرمایا تھا۔ جس سے لازم آیا کہ حضور علیہ السلام کو بھی علم غیب عطا ہوا۔ کیونکہ آپ تمام مخلوق الٰہی سے زیادہ عالم ہیں اور حضرت خضر علیہ السلام بھی مخلوق ہیں۔

(۱۹) وَکَذٰلِکَ نُرِیْ اِبْرٰھِیْمَ مَلَکُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۔

اور اسی طرح ہم ابراہیم کو دکھاتے ہیں۔ ساری بادشاہی آسمانوں اور زمین کی۔

(تفسیر خازن یہ ہی آیت) اُقِیْمَ عَلٰی صَخْرَۃٍ وَکُشِفَ لَہٗ عَنِ السَّمٰوٰتِ حَتّٰی رَاَی الْعَرْشَ وَالْکُرْسِیَّ وَمَا فِی السَّمٰوٰتِ وَکُشِفَ لَہٗ عَنِ الْاَرْضِ حَتّٰی نَظَرَ اِلٰی اَسْفَلِ الْاَرْضِیْنَ وَرَاٰی مَا فِیْھَا مِنَ الْعَجَائِبِ ۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام کو صخرہ پر کھڑا کیا گیا اور ان کیلئے آسمان کھول دیئے گئے یہانتک کہ انہوں نے عرش و کرسی اور جو کچھ آسمانوں میں ہے دیکھ لیا اور آپ کیلئے زمین کھولی گئی یہانتک کہ انہوں نے زمینوں کی نیچی زمین اور ان عجائبات کو دیکھ لیا جو زمینوں میں ہیں۔

(تفسیر مدارک یہ ہی آیت) قَالَ مُجَاھِدٌ فُرِجَتْ لَہٗ

مجاہد نے فرمایا کہ ابراہیم علیہ السلام کے لیئے ساتوں